## ایک خاتون کا اپنے شوہر کے فراق میں اشعار پڑھنا

حضرت ابنِ جریج رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ بات مجھے ایسے شخص نے بتائی جسے میں سچا سمجھتا ہوں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ (ایک رات مدینہ کی گلیوں میں) گشت کر رہے تھے کہ آپ نے ایک عورت کو یہ شعر پڑھتے ہوئے سنا:

تَطَاوَلَ هٰذَا اللَّيْلُ وَاسْوَدَّ جَانِبُه وَأَرَّقَنِي أَنْ لاَّ حَبِيْبَ أُلاَعِبُه

یہ رات لمبی ہوگئی ہے اور اس کے کنارے کالے پڑ گئے، اور مجھے اس وجہ سے نیند نہیں آ رہی ہے کہ میرا کوئی محبوب نہیں جس سے میں کھیلوں۔

فَلَوْلاَ حِذَارُ اللّٰهِ لاَ شَيْءَ مِثْلُه لَزُعْزِعَ مِنْ هٰذَا السَّرِيْرِ جَوَانِبُه

اگر اس اللہ کا ڈر نہ ہوتا جس کے مثل کوئی چیز نہیں ہے، تو اس تخت کے تمام کنارے حرکت کر رہے ہوتے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس سے پوچھا: تجھے کیا ہوا ہے؟ اس نے کہا کہ چند مہینوں سے میرا خاوند سفر میں گیا ہوا ہے اور میں اس کی بہت زیادہ مشتاق ہو چکی ہوں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: تیرا برائی کا ارادہ تو نہیں؟ اس عورت نے کہا: اللہ کی پناہ! حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اپنے آپ کو قابو میں رکھو، میں ابھی اس کے پاس قاصد کے ذریعے پیغام بھیج دیتا ہوں۔ چناں چہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اسے بلانے کے لیے آدمی بھیج دیا اور خود (اپنی بیٹی) حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس آئے اور ان سے کہا: میں تم سے ایک بات پوچھنا چاہتا ہوں جس نے مجھے پریشان کر دیا ہے، تم میری وہ پریشانی دور کر دو۔ اور وہ یہ ہے کہ کتنے عرصہ میں عورت اپنے خاوند کی مشتاق ہو جاتی ہے؟ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے اپنا سر جھکا لیا شرم وحیاء کی وجہ سے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: حق بات کو بیان کرنے سے اللہ نہیں شرماتے ہیں۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے اپنے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ تین مہینے ورنہ چار مہینے۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے (تمام علاقوں

میں) یہ خط بھیجا کہ لشکروں کو (گھر سے باہر) چار مہینے سے زیادہ نہ روکا جائے۔(۱)

## محمد نام کے چار جلیل القدر محدثین کا واقعہ

تیسری صدی ہجری میں مصر میں چار محدثین بہت مشہور ہوئے، چاروں کا نام محمد تھا اور چاروں علم حدیث کے جلیل القدر ائمہ میں شمار ہوتے ہیں۔

۱......محمد بن نصر مروزی۔ ۲......محمد بن جریر طبری۔ ۳......محمد بن المنذر۔ ۴......محمد بن اسحاق بن خزیمہ رحمہم اللہ۔

ان کا ایک عجیب واقعہ حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے۔ یہ چاروں حضرات مشترک طور سے حدیث کی خدمت میں مشغول تھے، بسا اوقات ان علمی خدمات میں انہماک اس قدر بڑھتا کہ فاقوں تک نوبت پہنچ جاتی۔ ایک دن چاروں ایک گھر میں جمع ہو کر احادیث لکھنے میں مشغول تھے، کھانے کو کچھ نہیں تھا، بالآخر طے پایا کہ چاروں میں سے ایک صاحب طلب معاش کے لیے باہر نکلیں تا کہ غذا کا انتظام ہو سکے۔ قرعہ ڈالا گیا تو حضرت محمد بن نصر مروزی رحمہ اللہ کے نام نکلا، انہوں نے طلب معاش کے لیے نکلنے سے پہلے نماز پڑھی اور دعا کرنی شروع کر دی۔

یہ ٹھیک دوپہر کا وقت تھا اور مصر کے حکمران احمد بن طولون رحمہ اللہ اپنی قیام گاہ میں آرام کر رہے تھے، ان کو سوتے ہوئے خواب میں سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی، آپ فرما رہے تھے کہ: محدثین کی خبر لو! ان کے پاس کھانے کو کچھ نہیں ہے۔

ابن طولون رحمہ اللہ بیدار ہوئے تو لوگوں سے تحقیق کی کہ اس شہر میں محدثین کون ہیں؟ لوگوں نے ان حضرات کا پتہ دیا، احمد بن طولون رحمہ اللہ نے اسی وقت ان کے پاس ایک ہزار دینار بھجوائے اور جس گھر میں وہ خدمت حدیث میں مشغول تھے اسے خرید کر وہاں ایک مسجد بنوادی اور اسے علم حدیث کا مرکز بنا کر اس پر بڑی جائیدادیں

---

(۱) كنز العمال في سنن الأقوال والأفعال: ج۱٦ ص۵۷۳، رقم الحديث: ۴۵۹۱۷ الناشر: مؤسسة الرسالة

وقف کردیں۔ (۱)

## علامہ زمخشری اور نسفی رحمہما اللہ کے درمیان علمی گفتگو

علامہ عمر نسفی رحمہ اللہ علامہ جار اللہ زمخشری رحمہ اللہ سے مکہ مکرمہ میں ملاقات کے لیے تشریف لے گئے۔

دروازے پر دستک دی، علامہ زمخشری رحمہ اللہ نے پوچھا: کون؟

موصوف نے جواب دیا عمر۔ علامہ زمخشری رحمہ اللہ نے کہا۔ اِنْصَرِفْ۔

منصرف ہوجاؤ یعنی واپس ہوجاؤ۔ آپ نے فرمایا ''عُمَرُ لَا یَنْصَرِفُ''۔ عمر منصرف نہیں ہوتا یعنی لفظ عمر غیر منصرف ہے۔ علامہ زمخشری رحمہ اللہ نے جواب میں کہا ''اِذَا نُکِّرَ صُرِفَ''۔

جب نکرہ ہو تو منصرف ہوجاتا ہے، یعنی میں آپ کو پہچانتا نہیں ہوں، اس لیے لفظ عمر یہاں نکرہ ہے اور نکرہ غیر منصرف نہیں بن سکتا ہے، غیر منصرف بننے کے لیے شرط یہ ہے کہ وہ معرفہ ہو، غیر منصرف کو نکرہ لایا جائے تو وہ منصرف بن جاتا ہے، تو علامہ زمخشری رحمہ اللہ نے بتلادیا کہ آپ غیر منصرف نہیں بلکہ منصرف ہو لہٰذا لوٹ جاؤ، (یہ سلف کا دور تھا کہ آپس کی گفتگو بھی علمی ہوا کرتی تھی)۔

## میں ہاتھی دیکھنے کے لیے نہیں بلکہ علم حاصل کرنے کے لیے آیا ہوں

امام مالک رحمہ اللہ کی مجلس میں ہر وقت ایک جماعت ایسے افراد کی موجود رہتی تھی جو امام مالک رحمہ اللہ سے علم حاصل کرتے تھے۔ امام مالک رحمہ اللہ کی مجلس جاری تھی کہ اچانک شور کی آواز سنی کہ مدینہ میں ہاتھی آیا ہے، پس مجلس کے تمام لوگ ہاتھی کو دیکھنے کے لیے چلے گئے لیکن یحییٰ بن یحییٰ لیثی اندلسی رحمہ اللہ نہیں گئے۔ امام مالک رحمہ اللہ نے ان سے فرمایا کہ آپ اس عجیب وغریب جانور کو دیکھنے کے لیے کیوں نہیں گئے حالاں کہ آپ

(۱) البداية والنهاية: سنة أربع وتسعين ومائتين، ترجمة: محمد بن نصر المروزي، ج٦ص ١٢١

الناشر: المكتبة الحقانية بشاور

کے ملک میں یہ جانور نہیں ہوتا۔ یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ نے عرض کیا کہ میں اپنے ملک سے صرف اس لیے آیا ہوں کہ آپ کی زیارت کروں اور آپ سے علم حاصل کروں، ہاتھی دیکھنے کے لیے نہیں آیا۔ پس امام مالک رحمہ اللہ یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ کا جواب سن کر متعجب ہوئے اور آپ نے ان کا نام عاقل اہل اندلس رکھا۔ حصول علم کے بعد یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ اندلس کی طرف واپس ہوئے تو ان کے وہاں پہنچنے سے قبل ہی ان کے علم وکمالات کی شہرت پھیل چکی تھی۔ چنانچہ یحییٰ بن یحییٰ تمام اہل اندلس کے مرجع بن گئے اور وہاں پر آپ کے علم وشہرت کے ساتھ ساتھ مالکی مذہب بھی مشہور ہو گیا اور مؤطا امام مالک رحمہ اللہ کی وہ تمام روایتیں جو یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ اندلسی رحمہ اللہ نے روایت کیں وہ سب سے زیادہ مشہور ومعروف ہو گئیں۔ یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ اس زمانے میں تمام عوام وخواص میں مقبول تھے۔ یحییٰ بن یحییٰ رحمہ اللہ مستجاب الدعوات بھی تھے۔ (۱)

---

(۱) حياة الحيوان: الفيل، التعبير، ج۲ص۳۱۹، الناشر: دار الكتب العلمية